وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْآنَ لِلذِّكْرِ

# القرآن الكريم




اُردو لفظی و با محاورہ ترجمہ کے ساتھ

17

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ
نَحۡمَدُهٗ وَ نُصَلِّيۡ عَلٰي رَسُوۡلِهِ الۡكَرِيۡمِ وَعَلٰي عَبۡدِهِ الۡمَسِيۡحِ الۡمَوۡعُوۡدِ
خدا کے فضل اور رحم کے ساتھ۔ ھوالناصر

# پیش لفظ

سیدنا حضرت امیرالمؤمنین خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے 2004ء کے سالانہ اجتماع کے موقع پر مجلس انصار اللہ برطانیہ کو حضرت خلیفۃ المسیح الثالث رحمہ اللہ تعالیٰ کے ارشاد کی روشنی میں تعلیم القرآن سے متعلق ان کی ذمہ داریوں کی طرف توجہ دلائی۔ حضور انور ایدہ اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کے مطابق مجلس کی طرف سے ترجمۃ القرآن کلاسوں کا اجراء کیا گیا تو لفظی ترجمہ والے قرآن شریف کی ضرورت محسوس ہوئی۔ حضور اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ کی منظوری سے اردو لفظی ترجمہ کے کام کو شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے پہلا پارہ 2007ء میں شائع ہوا اور جلد ہی دوسرا اور تیسرا پارہ بھی شائع ہو گیا۔ اس دوران احباب کی طرف سے انگریزی لفظی ترجمہ کا مطالبہ ہوا، چنانچہ فوری طور پر انگریزی لفظی ترجمہ پر ترجیحی بنیادوں پر کام شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے 2018ء میں تیس پارے مکمل ہوئے۔ فالحمدللہ علی ذالک

اب دوبارہ 2018ء میں حضورِ اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے ارشاد کے مطابق از سرِنو اردو لفظی ترجمہ کا کام شروع کیا گیا ہے۔ اس اشاعت میں حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ کا بیان فرمودہ بامحاورہ ترجمہ بھی شامل ہے۔

اس کارِ خیر میں مکرم چوہدری عطاء الرحمٰن صاحب ربوہ مقیم امریکہ، مکرم وسیم احمد چیمہ صاحب مربی سلسلہ، مکرم انتصار احمد صاحب مربی سلسلہ، مکرم محمد اسحاق ناصر صاحب ایڈیشنل قائد اشاعت اور مکرم حافظ مسعود اقبال صاحب نے بھی خدمت کی توفیق پائی ہے۔

قبل ازیں سولہ پارہ جات شائع ہو چکے ہیں اور اب الحمدللہ سترہواں پارہ بھی تیار ہے اور پیش خدمت ہے۔انشاءاللہ تعالیٰ جلد مزید پارے احباب کی خدمت میں پیش کئے جائیں گے۔

خاکسار مکرم مولانا منیر الدین شمس صاحب ایڈیشنل وکیل التصنیف یوکے کا ممنون ہے جنہوں نے باوجود اپنی مصروفیات کے وقت دیا اور بیش قیمت ہدایات دیں اور راہنمائی فرمائی۔اللہ تعالیٰ ان سب کی خدمات کو قبول فرمائے اور اجرِعظیم سے نوازے۔اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس کوشش کو دین اسلام اور کلام اللہ کو سمجھنے اور اس پر عمل کرنے کا موجب بنا دے اور مجلس انصاراللہ برطانیہ کی اس حقیر خدمت کو شرفِ قبولیت سے نوازے۔آمین

خاکسار

چوہدری اعجاز الرحمٰن

صدر مجلس انصاراللہ برطانیہ

اکتوبر 2021ء

# سُوْرَةُ الْاَنْبِيَآءِ مَكِّيَّةٌ وَّهِيَ مَعَ الْبَسْمَلَةِ مِائَةٌ وَّثَلَاثَ عَشْرَةَ اٰيَةً وَّسَبْعَةُ رُكُوْعَاتٍ

سورہ انبیاء مکی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی 113 آیات اور 7 رکوع ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ |
| نام کے ساتھ | اللہ | بن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ①

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِقْتَرَبَ | لِلنَّاسِ | حِسَابُهُمْ | وَ | هُمْ | فِيْ | غَفْلَةٍ | مُّعْرِضُوْنَ |
| وہ قریب آ گیا | لوگوں کے لئے | ان کا حساب | اور | وہ | میں | غفلت | منہ پھیرنے والے |

اِقْتَرَبَ لِلنَّاسِ حِسَابُهُمْ وَهُمْ فِيْ غَفْلَةٍ مُّعْرِضُوْنَ ②ۚ

لوگوں کے لئے ان کا حساب قریب آ چکا ہے اور وہ باوجود اس کے غفلت کی حالت میں منہ پھیرے ہوئے ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَا | يَاْتِيْهِمْ | مِّنْ | ذِكْرٍ | مِّنْ | رَّبِّهِمْ | مُّحْدَثٍ |
| نہیں | وہ ان کے پاس آتا ہے | سے | ذکر | سے | ان کا ربّ | نیا |

مَا يَاْتِيْهِمْ مِّنْ ذِكْرٍ مِّنْ رَّبِّهِمْ مُّحْدَثٍ

ان کے پاس کوئی نیا ذکر ان کے ربّ کی طرف سے نہیں آتا

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | اسْتَمَعُوْهُ | وَ | هُمْ | يَلْعَبُوْنَ | لَاهِيَةً | قُلُوْبُهُمْ |
| مگر | انہوں نے اسے سنا | اور | وہ | وہ کھیلتے ہیں | غافل | ان کے دل |

اِلَّا اسْتَمَعُوْهُ وَهُمْ يَلْعَبُوْنَ ③ۙ لَاهِيَةً قُلُوْبُهُمْ ۭ

مگر وہ اسے اس طرح سنتے ہیں کہ گویا وہ شغل کر رہے ہوں۔ اس حال میں کہ اُن کے دل غافل ہوتے ہیں۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَسَرُّوا | النَّجْوَى | الَّذِيْنَ | ظَلَمُوْا | هَلْ | هٰذَآ | اِلَّا | بَشَرٌ | مِّثْلُكُمْ |
| اور | انہوں نے چھپایا | خفیہ مشورے | وہ لوگ | انہوں نے ظلم کیا | کیا | یہ | مگر | انسان | تمہارے جیسا |

وَاَسَرُّوا النَّجْوَى ۖ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ۖ هَلْ هٰذَآ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ ۚ

اور جن لوگوں نے ظلم کیا انہوں نے اپنے مخفی مشوروں کو چھپا رکھا ہے۔ کیا یہ تم جیسے بشر کے سوا بھی کچھ ہے؟

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَ | فَتَاْتُوْنَ | السِّحْرَ | وَ | اَنْتُمْ | تُبْصِرُوْنَ | قٰلَ | رَبِّيْ | يَعْلَمُ |
| کیا | پس تم آتے ہو | جادو | اور | تم (جمع) | تم دیکھتے ہو | اس نے کہا | میرا ربّ | وہ جانتا ہے |

اَفَتَاْتُوْنَ السِّحْرَ وَاَنْتُمْ تُبْصِرُوْنَ ④ قٰلَ رَبِّيْ يَعْلَمُ

پس کیا تم جادو کی طرف بڑھے جاتے ہو حالانکہ تم دیکھ رہے ہو؟ اس نے کہا میرا ربّ

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الْقَوْلَ | فِي | السَّمَآءِ | وَ | الْاَرْضِ | وَ | هُوَ | السَّمِيْعُ | الْعَلِيْمُ |
| بات | میں | آسمان | اور | زمین | اور | وہ | بہت سننے والا | خوب جاننے والا |

الْقَوْلَ فِي السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ ۡ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ⑤

ہر قول کو جو آسمان میں ہے اور زمین میں ہے خوب جانتا ہے اور وہ بہت سننے والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بَلْ | قَالُوْٓا | اَضْغَاثُ | اَحْلَامٍ | بَلِ | افْتَرٰىهُ | بَلْ | هُوَ | شَاعِرٌ |
| بلکہ | انہوں نے کہا | پراگندہ | خواب (جمع) | بلکہ | اس نے اسے گھڑلیا | بلکہ | وہ | شاعر |

بَلْ قَالُوْٓا اَضْغَاثُ اَحْلَامٍ بَلِ افْتَرٰىهُ بَلْ هُوَ شَاعِرٌ ۚۖ

اس کے برعکس انہوں نے کہا کہ یہ پراگندہ خوابیں ہیں بلکہ اُس نے یہ بھی افترا کیا ہے درحقیقت یہ تو محض ایک شاعر ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلْيَاْتِنَا | بِاٰيَةٍ | كَمَآ | اُرْسِلَ | الْاَوَّلُوْنَ | مَآ | اٰمَنَتْ | قَبْلَهُمْ |
| پس چاہئے کہ وہ ہمارے پاس آئے | نشان کے ساتھ | جس طرح | وہ بھیجا گیا | پہلے | نہیں | وہ ایمان لائی | ان سے پہلے |

فَلْيَاْتِنَا بِاٰيَةٍ كَمَآ اُرْسِلَ الْاَوَّلُوْنَ ⑥ مَآ اٰمَنَتْ قَبْلَهُمْ

پس چاہئے کہ یہ ہمارے پاس کوئی بڑا نشان لائے جس طرح پہلے پیغمبر بھیجے گئے تھے۔ ان سے پہلے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِّنْ | قَرْيَةٍ | اَهْلَكْنٰهَا | اَ | فَهُمْ | يُؤْمِنُوْنَ | وَ | مَآ | اَرْسَلْنَا |
| سے | بستی | ہم نے اسے ہلاک کردیا | کیا | پس وہ | وہ ایمان لاتے ہیں | اور | نہیں | ہم نے بھیجا |

مِّنْ قَرْيَةٍ اَهْلَكْنٰهَا ۚ اَفَهُمْ يُؤْمِنُوْنَ ⑦ وَمَآ اَرْسَلْنَا

کوئی بستی جسے ہم نے ہلاک کردیا ہو ایمان نہیں لائی تھی تو پھر کیا یہ ایمان لے آئیں گے؟ اور تجھ سے پہلے ہم نے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَبْلَكَ | اِلَّا | رِجَالًا | نُّوْحِيْٓ | اِلَيْهِمْ | فَسْـَٔلُوْٓا | اَهْلَ | الذِّكْرِ |
| تجھ سے پہلے | مگر | مرد (جمع) | ہم وحی کرتے ہیں | ان کی طرف | پس تم سوال کرو | اہل | ذکر |

قَبْلَكَ اِلَّا رِجَالًا نُّوْحِيْٓ اِلَيْهِمْ فَسْـَٔلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ

کبھی کسی کو نہیں بھیجا مگر مردوں کو جن کی طرف ہم وحی کرتے تھے۔ پس اہلِ ذکر سے پوچھ لو

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنۡ | كُنۡتُمۡ | لَا | تَعۡلَمُوۡنَ | وَ | مَا | جَعَلۡنٰهُمۡ | جَسَدًا |
| اگر | تم تھے | نہیں | تم جانتے ہو | اور | نہیں | ہم نے ان کو بنایا | جسم |

اِنۡ كُنۡتُمۡ لَا تَعۡلَمُوۡنَ ⑧ وَمَا جَعَلۡنٰهُمۡ جَسَدًا

اگر تم نہیں جانتے۔ اور ہم نے انہیں ایسا جسم نہیں بنایا تھا

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَّا | يَاۡكُلُوۡنَ | الطَّعَامَ | وَ | مَا | كَانُوۡا | خٰلِدِيۡنَ |
| نہیں | وہ کھاتے ہیں | کھانا | اور | نہیں | وہ تھے | ہمیشہ رہنے والے |

لَّا يَاۡكُلُوۡنَ الطَّعَامَ وَمَا كَانُوۡا خٰلِدِيۡنَ ⑨

کہ وہ کھانا نہ کھاتے ہوں اور وہ ہمیشہ رہنے والے نہیں تھے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | صَدَقۡنٰهُمُ | الۡوَعۡدَ | فَاَنۡجَيۡنٰهُمۡ | وَ | مَنۡ | نَّشَآءُ |
| پھر | ہم نے ان کو سچا کردکھایا | وعدہ | پس ہم نے ان کو نجات دی | اور | جو، جسے | ہم چاہتے ہیں |

ثُمَّ صَدَقۡنٰهُمُ الۡوَعۡدَ فَاَنۡجَيۡنٰهُمۡ وَمَنۡ نَّشَآءُ

پھر ہم نے ان سے کیا ہوا وعدہ سچا کردکھایا۔ پس ہم نے ان کو اور اُسے جسے ہم نے چاہا نجات بخشی

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَهۡلَكۡنَا | الۡمُسۡرِفِيۡنَ | لَقَدۡ | اَنۡزَلۡنَاۤ | اِلَيۡكُمۡ | كِتٰبًا |
| اور | ہم نے ہلاک کردیا | حد سے بڑھنے والے | یقیناً | ہم نے نازل کیا | تمہاری طرف | کتاب |

وَاَهۡلَكۡنَا الۡمُسۡرِفِيۡنَ ⑩ لَقَدۡ اَنۡزَلۡنَاۤ اِلَيۡكُمۡ كِتٰبًا

اور حد سے بڑھنے والوں کو ہلاک کردیا۔ یقیناً ہم نے تمہاری طرف وہ کتاب اُتاری ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فِيۡهِ | ذِكۡرُكُمۡ | اَ | فَلَا | تَعۡقِلُوۡنَ | وَ | كَمۡ | قَصَمۡنَا |
| اس میں | تمہارا ذکر | کیا | پس نہیں | تم عقل کرتے ہو | اور | کتنی | ہم نے ہلاک کردیا |

1 ع 11 1
فِيۡهِ ذِكۡرُكُمۡ‌ؕ اَفَلَا تَعۡقِلُوۡنَ ⑪ وَكَمۡ قَصَمۡنَا

جس میں تمہارا ذکر موجود ہے۔ پس کیا تم عقل نہیں کرتے؟ اور کتنی ہی

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِنۡ | قَرۡيَةٍ | كَانَتۡ | ظَالِمَةً | وَّ | اَنۡشَاۡنَا | بَعۡدَهَا | قَوۡمًا | اٰخَرِيۡنَ |
| سے | بستی | وہ تھی | ظالم | اور | ہم نے پروان چڑھایا | اس کے بعد | قوم | دوسری |

مِنۡ قَرۡيَةٍ كَانَتۡ ظَالِمَةً وَّاَنۡشَاۡنَا بَعۡدَهَا قَوۡمًا اٰخَرِيۡنَ ⑫

بستیاں ہم نے ہلاک کردیں جو ظلم کرنے والی تھیں اور اُن کے بعد ہم نے دوسرے لوگوں کو پیدا کردیا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلَمَّآ | اَحَسُّوْا | بَاْسَنَآ | اِذَا | هُمْ | مِّنْهَا | يَرْكُضُوْنَ |
| پس جب | انہوں نے محسوس کیا | ہمارا عذاب | جب | وہ | اس سے | وہ بھاگتے ہیں |

فَلَمَّآ اَحَسُّوْا بَاْسَنَآ اِذَا هُمْ مِّنْهَا يَرْكُضُوْنَ ﴿13﴾

پس جب انہوں نے ہمارے عذاب کو محسوس کیا تو اچانک وہ اس سے بھاگنے لگے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَا تَرْكُضُوْا | وَ | ارْجِعُوْٓا | اِلٰى | مَآ | اُتْرِفْتُمْ | فِيْهِ |
| تم نہ بھاگو | اور | تم واپس لوٹ جاؤ | طرف | جو | تم آسودگی دیئے گئے | اس میں |

لَا تَرْكُضُوْا وَارْجِعُوْٓا اِلٰى مَآ اُتْرِفْتُمْ فِيْهِ

بھاگو مت اور واپس جاؤ اس جگہ کی طرف جہاں تمہیں آسودگی عطا کی گئی تھی

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَسٰكِنِكُمْ | لَعَلَّكُمْ | تُسْـَٔلُوْنَ | قَالُوْا | يٰوَيْلَنَآ | اِنَّا | كُنَّا | ظٰلِمِيْنَ |
| اور | تمہارے گھر | تا کہ تم | تم پوچھے جاؤ گے | انہوں نے کہا | وائے افسوس ہم پر | یقیناً ہم | ہم تھے | ظالم (جمع) |

وَمَسٰكِنِكُمْ لَعَلَّكُمْ تُسْـَٔلُوْنَ ﴿14﴾ قَالُوْا يٰوَيْلَنَآ اِنَّا كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ﴿15﴾

اور اپنے گھروندوں کی طرف تا کہ تم سے جواب طلبی کی جائے۔ انہوں نے کہا وائے افسوس ہم پر! ہم یقیناً ظلم کرنے والے تھے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَمَا زَالَتْ | تِّلْكَ | دَعْوٰىهُمْ | حَتّٰى | جَعَلْنٰهُمْ | حَصِيْدًا | خٰمِدِيْنَ |
| پس وہ ہمیشہ رہے گی | یہ | ان کی پکار | یہاں تک کہ | ہم نے ان کو بنایا | کٹی ہوئی کھیتی | ویران |

فَمَا زَالَتْ تِّلْكَ دَعْوٰىهُمْ حَتّٰى جَعَلْنٰهُمْ حَصِيْدًا خٰمِدِيْنَ ﴿16﴾

پس یہی ان کی پکار رہی۔ یہاں تک کہ ہم نے انہیں کٹی ہوئی ویران کھیتیوں کی طرح کر دیا۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | خَلَقْنَا | السَّمَآءَ | وَ | الْاَرْضَ | وَ | مَا | بَيْنَهُمَا | لٰعِبِيْنَ |
| اور | نہیں | ہم نے پیدا کیا | آسمان | اور | زمین | اور | جو | ان دونوں کے درمیان | کھیل تماشہ کرنے والے |

وَمَا خَلَقْنَا السَّمَآءَ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا لٰعِبِيْنَ ﴿17﴾

اور ہم نے آسمان اور زمین کو اور جو کچھ ان کے درمیان ہے کھیل تماشہ کرتے ہوئے پیدا نہیں کیا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَوْ | اَرَدْنَآ | اَنْ | نَّتَّخِذَ | لَهْوًا | لَّاتَّخَذْنٰهُ | مِنْ لَّدُنَّآ |
| اگر | ہم نے ارادہ کیا | کہ | ہم بنالیں گے | مشغلہ | ضرور ہم نے اسے اختیار کرلیا | ہماری طرف سے |

لَوْ اَرَدْنَآ اَنْ نَّتَّخِذَ لَهْوًا لَّاتَّخَذْنٰهُ مِنْ لَّدُنَّآ ۖ

اگر ہم چاہتے کہ کوئی مشغلہ بنائیں تو ہم اسے اپنی ذات ہی میں اختیار کر لیتے،

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ | كُنَّا | فٰعِلِيْنَ | بَلْ | نَقْذِفُ | بِالْحَقِّ | عَلَى | الْبَاطِلِ |
| اگر | ہم تھے | کرنے والے | بلکہ | ہم پٹکتے ہیں | حق کے ساتھ | پر، اوپر | جھوٹ، باطل |

اِنْ كُنَّا فٰعِلِيْنَ ﴿18﴾ بَلْ نَقْذِفُ بِالْحَقِّ عَلَى الْبَاطِلِ

اگر ہم (یہ) کرنے والے ہوتے۔ بلکہ ہم حق کو باطل پر پٹکتے ہیں تو وہ اسے کچل ڈالتا ہے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَيَدْمَغُهٗ | فَاِذَا | هُوَ | زَاهِقٌ | وَ | لَكُمُ | الْوَيْلُ | مِمَّا | تَصِفُوْنَ |
| پس وہ اسے کچل دیتا ہے | پس اچانک | وہ | بھاگنے والا | اور | تمہارے لئے | ہلاکت | اس سے جو | تم بیان کرتے ہو |

فَيَدْمَغُهٗ فَاِذَا هُوَ زَاهِقٌ ؕ وَلَكُمُ الْوَيْلُ مِمَّا تَصِفُوْنَ ﴿19﴾

اور اچانک وہ زائل ہوجاتا ہے۔ اور تم پر ہلاکت ہو اس سبب سے جو تم باتیں بناتے ہو۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَهٗ | مَنْ | فِي | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ | وَ | مَنْ | عِنْدَهٗ |
| اور | اس کیلئے | جو | میں | آسمان (جمع) | اور | زمین | اور | جو | اس کے پاس |

وَلَهٗ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ وَمَنْ عِنْدَهٗ

اور اُسی کا ہے جو آسمانوں اور زمین میں ہے۔ اور جو اس کے حضور رہتے ہیں

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَا | يَسْتَكْبِرُوْنَ | عَنْ | عِبَادَتِهٖ | وَ | لَا | يَسْتَحْسِرُوْنَ |
| نہیں | وہ تکبر کرتے ہیں | سے | اس کی عبادت | اور | نہیں | وہ تھکتے ہیں |

لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِهٖ وَلَا يَسْتَحْسِرُوْنَ ﴿20﴾

وہ اس کی عبادت کرنے میں استکبار سے کام نہیں لیتے اور نہ کبھی تھکتے ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُسَبِّحُوْنَ | الَّيْلَ | وَ | النَّهَارَ | لَا | يَفْتُرُوْنَ |
| وہ تسبیح کرتے ہیں | رات | اور | دن | نہیں | وہ کوتاہی کرتے ہیں |

يُسَبِّحُوْنَ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ لَا يَفْتُرُوْنَ ﴿21﴾

وہ رات اور دن تسبیح کرتے ہیں (اور) کوئی کوتاہی نہیں کرتے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَمِ | اتَّخَذُوْٓا | اٰلِهَةً | مِّنَ | الْاَرْضِ | هُمْ | يُنْشِرُوْنَ |
| کیا | انہوں نے بنائے | معبود (جمع) | سے | زمین | وہ | وہ پیدا کرتے ہیں |

اَمِ اتَّخَذُوْٓا اٰلِهَةً مِّنَ الْاَرْضِ هُمْ يُنْشِرُوْنَ ﴿22﴾

کیا انہوں نے زمین میں سے ایسے معبود بنالئے ہیں جو پیدا (بھی) کرتے ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَوۡ | كَانَ | فِيۡهِمَاۤ | اٰلِهَةٌ | اِلَّا | اللّٰهُ | لَفَسَدَتَا |
| اگر | وہ ہے | ان دونوں میں | معبود (جمع) | مگر | اللہ | ضرور وہ دونوں تباہ ہو گئے |

لَوۡ كَانَ فِيۡهِمَاۤ اٰلِهَةٌ اِلَّا اللّٰهُ لَفَسَدَتَا ۚ

اگر ان دونوں میں اللہ کے سوا کوئی معبود ہوتے تو دونوں تباہ ہو جاتے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَسُبۡحٰنَ | اللّٰهِ | رَبِّ | الۡعَرۡشِ | عَمَّا | يَصِفُوۡنَ |
| پس وہ پاک ہے | اللہ | ربّ | عرش | اس سے جو | وہ بیان کرتے ہیں |

فَسُبۡحٰنَ اللّٰهِ رَبِّ الۡعَرۡشِ عَمَّا يَصِفُوۡنَ ﴿23﴾

پس پاک ہے اللہ، عرش کا ربّ اُس سے جو وہ بیان کرتے ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَا | يُسۡـَٔلُ | عَمَّا | يَفۡعَلُ | وَ | هُمۡ | يُسۡـَٔلُوۡنَ |
| نہ | وہ پوچھا جائے گا | اس سے جو | وہ کرتا ہے | اور | وہ | وہ پوچھے جائیں گے |

لَا يُسۡـَٔلُ عَمَّا يَفۡعَلُ وَهُمۡ يُسۡـَٔلُوۡنَ ﴿24﴾

وہ پوچھا نہیں جاتا اُس پر جو وہ کرتا ہے جبکہ وہ پوچھے جائیں گے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَمِ | اتَّخَذُوۡا | مِنۡ | دُوۡنِهٖۤ | اٰلِهَةً | قُلۡ | هَاتُوۡا | بُرۡهَانَكُمۡ |
| کیا | انہوں نے بنایا | سے | اس کے سوا | معبود (جمع) | تو کہہ دے | تم لاؤ | تمہاری قطعی دلیل |

اَمِ اتَّخَذُوۡا مِنۡ دُوۡنِهٖۤ اٰلِهَةً ‌ؕ قُلۡ هَاتُوۡا بُرۡهَانَكُمۡ‌ ۚ

کیا انہوں نے اس کے سوا کوئی معبود بنا رکھے ہیں؟ تو کہہ دے کہ اپنی قطعی دلیل لاؤ۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| هٰذَا | ذِكۡرُ | مَنۡ | مَّعِىَ | وَ | ذِكۡرُ | مَنۡ | قَبۡلِىۡ |
| یہ | ذکر، نصیحت | جو | میرے ساتھ | اور | ذکر، نصیحت | جو | مجھ سے پہلے |

هٰذَا ذِكۡرُ مَنۡ مَّعِىَ وَذِكۡرُ مَنۡ قَبۡلِىۡ‌ ؕ

یہ ذکر اُن کا ہے جو میرے ساتھ ہیں اور اُن کا ذکر ہے جو مجھ سے پہلے تھے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بَلۡ | اَكۡثَرُهُمۡ | لَا | يَعۡلَمُوۡنَ | الۡحَـقَّ | فَهُمۡ | مُّعۡرِضُوۡنَ |
| بلکہ | ان میں سے اکثر | نہیں | وہ جانتے ہیں | حق | پس وہ | اعراض کرنے والے |

بَلۡ اَكۡثَرُهُمۡ لَا يَعۡلَمُوۡنَ ۙ الۡحَـقَّ فَهُمۡ مُّعۡرِضُوۡنَ ﴿25﴾

لیکن ان میں سے اکثر لوگ حق کا علم نہیں رکھتے اور وہ اِعراض کرنے والے ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَآ | اَرۡسَلۡنَا | مِنۡ قَبۡلِكَ | مِنۡ | رَّسُوۡلٍ |
| اور | نہیں | ہم نے بھیجا | تجھ سے پہلے | سے | رسول |

وَمَآ اَرۡسَلۡنَا مِنۡ قَبۡلِكَ مِنۡ رَّسُوۡلٍ

اور ہم نے تجھ سے پہلے کوئی رسول نہیں بھیجا

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | نُوۡحِيۡۤ | اِلَيۡهِ | اَنَّهٗ | لَآ | اِلٰهَ | اِلَّاۤ | اَنَا | فَاعۡبُدُوۡنِ |
| مگر | ہم وحی کرتے ہیں | اس کی طرف | کہ وہ | نہیں | معبود | مگر | میں | پس تم میری عبادت کرو |

اِلَّا نُوۡحِيۡۤ اِلَيۡهِ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنَا فَاعۡبُدُوۡنِ ﴿26﴾

مگر ہم اُس کی طرف وحی کرتے تھے کہ یقیناً میرے سوا کوئی معبود نہیں پس میری ہی عبادت کرو۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | قَالُوا | اتَّخَذَ | الرَّحۡمٰنُ | وَلَدًا | سُبۡحٰنَهٗ | بَلۡ | عِبَادٌ | مُّكۡرَمُوۡنَ |
| اور | انہوں نے کہا | اس نے بنایا | رحمٰن | بیٹا | وہ پاک ہے | بلکہ | بندے | معزز، قابلِ احترام |

وَقَالُوا اتَّخَذَ الرَّحۡمٰنُ وَلَدًا سُبۡحٰنَهٗ ؕ بَلۡ عِبَادٌ مُّكۡرَمُوۡنَ ۙ﴿27﴾

اور انہوں نے کہا کہ رحمان نے بیٹا اختیار کرلیا ہے۔ پاک ہے وہ۔ بلکہ وہ قابلِ احترام بندے ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَا | يَسۡبِقُوۡنَهٗ | بِالۡقَوۡلِ | وَ | هُمۡ | بِاَمۡرِهٖ | يَعۡمَلُوۡنَ |
| نہیں | وہ اس سے آگے بڑھتے ہیں | قول کے ساتھ | اور | وہ | اس کے حکم کے ساتھ | وہ کام کرتے ہیں |

لَا يَسۡبِقُوۡنَهٗ بِالۡقَوۡلِ وَهُمۡ بِاَمۡرِهٖ يَعۡمَلُوۡنَ ﴿28﴾

وہ قول میں اُس سے آگے نہیں بڑھتے اور وہ اُسی کے حکم سے کام کرتے ہیں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يَعۡلَمُ | مَا | بَيۡنَ اَيۡدِيۡهِمۡ | وَ | مَا | خَلۡفَهُمۡ | وَ | لَا |
| وہ جانتا ہے | جو | ان کے سامنے | اور | جو | ان کے پیچھے | اور | نہیں |

يَعۡلَمُ مَا بَيۡنَ اَيۡدِيۡهِمۡ وَمَا خَلۡفَهُمۡ وَلَا

وہ جانتا ہے جو اُن کے سامنے ہے اور جو اُن کے پیچھے ہے اور

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يَشۡفَعُوۡنَ | اِلَّا | لِمَنِ | ارۡتَضٰى | وَ | هُمۡ | مِّنۡ | خَشۡيَتِهٖ | مُشۡفِقُوۡنَ |
| وہ شفاعت کرتے ہیں | مگر | جس کیلئے | وہ راضی ہوا | اور | وہ | سے | اس کا ڈر | ڈرنے والے |

يَشۡفَعُوۡنَ ۙ اِلَّا لِمَنِ ارۡتَضٰى وَهُمۡ مِّنۡ خَشۡيَتِهٖ مُشۡفِقُوۡنَ ﴿29﴾

وہ شفاعت نہیں کرتے مگر اسی کی جس سے وہ راضی ہو اور وہ اُس کے رعب سے ڈرتے رہتے ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَنۡ يَّقُلۡ | مِنۡهُمۡ | اِنِّىۡۤ | اِلٰهٌ | مِّنۡ دُوۡنِهٖ |
| اور | جو کہے گا | ان میں سے | یقیناً میں | معبود | اس کے سوا |

وَمَنۡ يَّقُلۡ مِنۡهُمۡ اِنِّىۡۤ اِلٰهٌ مِّنۡ دُوۡنِهٖ

اور اُن میں سے جو کہے کہ میں اس کے سوا معبود ہوں

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَذٰلِكَ | نَجۡزِيۡهِ | جَهَنَّمَ | كَذٰلِكَ | نَجۡزِى | الظّٰلِمِيۡنَ |
| پس اسی طرح | ہم اسے بدلہ دیں گے | جہنم | اسی طرح | ہم بدلہ دیتے ہیں | ظالم (جمع) |

فَذٰلِكَ نَجۡزِيۡهِ جَهَنَّمَ‌ؕ كَذٰلِكَ نَجۡزِى الظّٰلِمِيۡنَ ۝30

تو وہی ہے جسے ہم جہنم کی جزا دیں گے۔ اسی طرح ہم ظالموں کو جزا دیا کرتے ہیں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَوَلَمۡ يَرَ | الَّذِيۡنَ | كَفَرُوۡۤا | اَنَّ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الۡاَرۡضَ |
| کیا اس نے نہیں دیکھا | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا | کہ | آسمان (جمع) | اور | زمین |

اَوَلَمۡ يَرَ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡۤا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ

کیا انہوں نے دیکھا نہیں جنہوں نے کفر کیا کہ آسمان اور زمین

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| كَانَـتَا | رَتۡقًا | فَفَتَقۡنٰهُمَا | وَ | جَعَلۡنَا | مِنَ | الۡمَآءِ | كُلَّ | شَىۡءٍ | حَىٍّ |
| وہ دونوں تھے | بند | پس ہم نے دونوں کو کھول دیا | اور | ہم نے بنایا | سے | پانی | ہر ایک | چیز | زندہ |

كَانَـتَا رَتۡقًا فَفَتَقۡنٰهُمَا‌ؕ وَجَعَلۡنَا مِنَ الۡمَآءِ كُلَّ شَىۡءٍ حَىٍّ‌ؕ

دونوں مضبوطی سے بند تھے پھر ہم نے اُن کو پھاڑ کر الگ کر دیا اور ہم نے پانی سے ہر زندہ چیز پیدا کی۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَ | فَلَا | يُؤۡمِنُوۡنَ | وَ | جَعَلۡنَا | فِى | الۡاَرۡضِ | رَوَاسِىَ | اَنۡ تَمِيۡدَ بِهِمۡ |
| کیا | پس نہیں | وہ ایمان لائیں گے | اور | ہم نے بنایا | میں | زمین | پہاڑ (جمع) | کہ وہ ان کے لئے غذا فراہم کرے |

اَفَلَا يُؤۡمِنُوۡنَ ۝31 وَجَعَلۡنَا فِى الۡاَرۡضِ رَوَاسِىَ اَنۡ تَمِيۡدَ بِهِمۡ ۖ

تو کیا وہ ایمان نہیں لائیں گے؟ اور ہم نے زمین میں پہاڑ بنائے تا کہ وہ ان کے لئے غذا فراہم کریں

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | جَعَلۡنَا | فِيۡهَا | فِجَاجًا | سُبُلًا | لَّعَلَّهُمۡ | يَهۡتَدُوۡنَ |
| اور | ہم نے بنایا | اس میں | کھلے راستے | راستے | شاید کہ وہ | وہ ہدایت پاتے ہیں |

وَجَعَلۡنَا فِيۡهَا فِجَاجًا سُبُلًا لَّعَلَّهُمۡ يَهۡتَدُوۡنَ ۝32

اور ہم نے اس میں کھلے رستے بنائے تا کہ وہ ہدایت پاویں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | جَعَلْنَا | السَّمَآءَ | سَقْفًا | مَّحْفُوْظًا | وَّ | هُمْ |
| اور | ہم نے بنایا | آسمان | چھت | محفوظ | اور | وہ (جمع) |

وَجَعَلْنَا السَّمَآءَ سَقْفًا مَّحْفُوْظًا ۚ وَّهُمْ

اور ہم نے آسمان کو محفوظ چھت کے طور پر بنایا اور وہ

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عَنْ | اٰيٰتِهَا | مُعْرِضُوْنَ | وَ | هُوَ | الَّذِىْ | خَلَقَ | الَّيْلَ | وَ |
| سے | اس کی آیات | منہ موڑنے والے | اور | وہ | وہ جو | اس نے پیدا کیا | رات | اور |

عَنْ اٰيٰتِهَا مُعْرِضُوْنَ ﴿33﴾ وَهُوَ الَّذِىْ خَلَقَ الَّيْلَ وَ

اس کے نشانات سے منہ پھیرے ہوئے ہیں۔ اور وہی ہے جس نے رات اور

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| النَّهَارَ | وَ | الشَّمْسَ | وَ | الْقَمَرَ | كُلٌّ | فِىْ | فَلَكٍ | يَّسْبَحُوْنَ |
| دن | اور | سورج | اور | چاند | سب | میں | مدار | وہ تیرتے ہیں |

النَّهَارَ وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ؕ كُلٌّ فِىْ فَلَكٍ يَّسْبَحُوْنَ ﴿34﴾

دن کو اور سورج اور چاند کو پیدا کیا۔ سب (اپنے اپنے) مدار میں رواں دواں ہیں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | جَعَلْنَا | لِبَشَرٍ | مِّنْ | قَبْلِكَ | الْخُلْدَ | اَفَاْئِنْ | مِّتَّ |
| اور | نہیں | ہم نے بنایا | انسان کیلئے | سے | تجھ سے پہلے | ہمیشگی | کیا پس اگر | تو مر گیا |

وَمَا جَعَلْنَا لِبَشَرٍ مِّنْ قَبْلِكَ الْخُلْدَ ؕ اَفَاْئِنْ مِّتَّ

اور ہم نے کسی بشر کو تجھ سے پہلے ہمیشگی عطا نہیں کی۔ پس اگر تو مر جائے تو کیا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَهُمُ | الْخٰلِدُوْنَ | كُلُّ | نَفْسٍ | ذَآئِقَةُ | الْمَوْتِ |
| پس وہ (جمع) | ہمیشہ رہنے والے | سب | نفس، جان | مزا چکھنے والی | موت |

فَهُمُ الْخٰلِدُوْنَ ﴿35﴾ كُلُّ نَفْسٍ ذَآئِقَةُ الْمَوْتِ ؕ

وہ ہمیشہ رہنے والے ہوں گے؟ ہر جان موت کا مزا چکھنے والی ہے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | نَبْلُوْكُمْ | بِالشَّرِّ | وَ | الْخَيْرِ | فِتْنَةً | وَ | اِلَيْنَا | تُرْجَعُوْنَ |
| اور | ہم تمہیں آزمائیں گے | شر سے | اور | خیر | فتنہ | اور | ہماری طرف | تم لوٹائے جاؤ گے |

وَنَبْلُوْكُمْ بِالشَّرِّ وَالْخَيْرِ فِتْنَةً ؕ وَاِلَيْنَا تُرْجَعُوْنَ ﴿36﴾

اور ہم تمہیں شر اور خیر کے ذریعہ سخت آزمائیں گے اور ہماری طرف (ہی) تم لوٹائے جاؤ گے۔

2 ع 19 2

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِذَا | رَاٰكَ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْٓا | اِنْ | يَّتَّخِذُوْنَكَ | اِلَّا | هُزُوًا |
| اور | جب | اس نے تجھے دیکھا | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا | نہیں | وہ تجھے بناتے ہیں | مگر | ہنسی ٹھٹھا |

وَاِذَا رَاٰكَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِنْ يَّتَّخِذُوْنَكَ اِلَّا هُزُوًا ؕ

اور وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا جب بھی تجھے دیکھتے ہیں تو تجھے نہیں بناتے مگر ہنسی کا نشانہ۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَ | هٰذَا | الَّذِىْ | يَذْكُرُ | اٰلِهَتَكُمْ | وَ | هُمْ | بِذِكْرِ | الرَّحْمٰنِ |
| کیا | یہ | وہ جو | وہ ذکر کرتا ہے | تمہارے معبود | اور | وہ سب | ذکر سے | رحمان |

اَهٰذَا الَّذِىْ يَذْكُرُ اٰلِهَتَكُمْ ۚ وَهُمْ بِذِكْرِ الرَّحْمٰنِ

(یہ کہتے ہوئے) کیا یہی وہ شخص ہے جو تمہارے معبودوں کے بارہ میں باتیں کرتا ہے؟ اور یہ وہی لوگ ہیں جو رحمان کے ذکر سے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هُمْ | كٰفِرُوْنَ | خُلِقَ | الْاِنْسَانُ | مِنْ | عَجَلٍ |
| وہ | انکار کرنے والے | وہ پیدا کیا گیا | انسان | سے | جلد بازی |

هُمْ كٰفِرُوْنَ ﴿37﴾ خُلِقَ الْاِنْسَانُ مِنْ عَجَلٍ ؕ

منکر ہیں۔ انسان جلد بازی کے خمیر سے پیدا کیا گیا ہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سَاُورِيْكُمْ | اٰيٰتِىْ | فَلَا تَسْتَعْجِلُوْنِ | وَ | يَقُوْلُوْنَ | مَتٰى | هٰذَا | الْوَعْدُ |
| ضرور میں تمہیں دکھاؤں گا | میرے نشانات | پس تم مجھ سے جلدی طلب نہ کرو | اور | وہ کہتے ہیں | کب | یہ | وعدہ |

سَاُورِيْكُمْ اٰيٰتِىْ فَلَا تَسْتَعْجِلُوْنِ ﴿38﴾ وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ

میں ضرور تمہیں اپنے نشانات دکھاؤں گا پس مجھ سے جلدی کرنے کا مطالبہ نہ کرو۔ اور وہ کہتے ہیں کہ یہ وعدہ کب پورا ہوگا

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ | كُنْتُمْ | صٰدِقِيْنَ | لَوْ | يَعْلَمُ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا |
| اگر | تم تھے | سچے | کاش | وہ علم رکھتا ہے | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا |

اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿39﴾ لَوْ يَعْلَمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اگر تم سچے ہو۔ کاش وہ لوگ جو کافر ہوئے علم رکھتے (کہ ان کی کچھ پیش نہ جائے گی)

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حِيْنَ | لَا | يَكُفُّوْنَ | عَنْ | وُّجُوْهِهِمُ | النَّارَ | وَ | لَا |
| جب | نہیں | وہ روکتے ہیں | سے | ان کے چہرے | آگ | اور | نہیں |

حِيْنَ لَا يَكُفُّوْنَ عَنْ وُّجُوْهِهِمُ النَّارَ وَلَا

جب وہ آگ کو نہ اپنے چہروں سے روک سکیں گے اور نہ

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عَنْ | ظُهُوْرِهِمْ | وَ | لَا | هُمْ | يُنْصَرُوْنَ | بَلْ | تَأْتِيْهِمْ |
| سے | ان کی پیٹھیں | اور | نہ | وہ | وہ مدد دیئے جائیں گے | بلکہ | وہ ان کے پاس آئے گی |

عَنْ ظُهُوْرِهِمْ وَلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ﴿40﴾ بَلْ تَأْتِيْهِمْ

اپنی پیٹھوں سے اور نہ ہی وہ مدد دیئے جائیں گے۔ بلکہ وہ (گھڑی)

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بَغْتَةً | فَتَبْهَتُهُمْ | فَلَا | يَسْتَطِيْعُوْنَ | رَدَّهَا | وَ | لَا |
| اچانک | پس وہ انہیں مبہوت کردے گی | پس نہ | وہ طاقت رکھتے ہیں | اس کو دور کردینا | اور | نہ |

بَغْتَةً فَتَبْهَتُهُمْ فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ رَدَّهَا وَلَا

اُن تک اچانک آئے گی اور انہیں مبہوت کردے گی اور وہ اسے (اپنے سے) پرے کردینے کی طاقت نہیں رکھیں گے اور نہ ہی

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| هُمْ | يُنْظَرُوْنَ | وَ | لَقَدِ | اسْتُهْزِئَ | بِرُسُلٍ | مِّنْ | قَبْلِكَ |
| وہ | وہ مہلت دیئے جائیں گے | اور | یقیناً | تمسخر کیا گیا | رسولوں کے ساتھ | سے | تجھ سے پہلے |

هُمْ يُنْظَرُوْنَ ﴿41﴾ وَلَقَدِ اسْتُهْزِئَ بِرُسُلٍ مِّنْ قَبْلِكَ

وہ مہلت دیئے جائیں گے۔ اور رسولوں سے تجھ سے پہلے بھی تمسخر کیا گیا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَحَاقَ | بِالَّذِيْنَ | سَخِرُوْا | مِنْهُمْ | مَّا | كَانُوْا | بِهٖ | يَسْتَهْزِءُوْنَ |
| پس اس نے گھیر لیا | ان لوگوں کو | انہوں نے تمسخر کیا | ان سے | جو | وہ تھے | اس کے ساتھ | وہ تمسخر کرتے ہیں |

فَحَاقَ بِالَّذِيْنَ سَخِرُوْا مِنْهُمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿42﴾ ع 3 12 3

پس اُن کو جنہوں نے ان (رسولوں) سے تمسخر کیا انہی باتوں نے گھیر لیا جن سے وہ تمسخر کیا کرتے تھے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | مَنْ | يَّكْلَؤُكُمْ | بِالَّيْلِ | وَ | النَّهَارِ | مِنَ | الرَّحْمٰنِ |
| تو کہہ دے | کون | وہ تمہاری حفاظت کرتا ہے | رات کو | اور | دن | سے | رحمان |

قُلْ مَنْ يَّكْلَؤُكُمْ بِالَّيْلِ وَالنَّهَارِ مِنَ الرَّحْمٰنِ ط

تُو کہہ دے کون ہے جو رات کو اور دن کو تمہیں رحمان کی گرفت سے بچا سکتا ہے؟

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بَلْ | هُمْ | عَنْ | ذِكْرِ | رَبِّهِمْ | مُّعْرِضُوْنَ | اَمْ | لَهُمْ | اٰلِهَةٌ |
| بلکہ | وہ (جمع) | سے | ذکر | ان کا ربّ | منہ موڑنے والے | یا | ان کے لئے | معبود (جمع) |

بَلْ هُمْ عَنْ ذِكْرِ رَبِّهِمْ مُّعْرِضُوْنَ ﴿43﴾ اَمْ لَهُمْ اٰلِهَةٌ

بلکہ وہ تو اپنے ربّ کے ذکر سے ہی منہ موڑے بیٹھے ہیں۔ کیا ان کے کوئی ایسے معبود ہیں

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تَمۡنَعُهُمۡ | مِّنۡ | دُوۡنِنَا | لَا | يَسۡتَطِيۡعُوۡنَ | نَصۡرَ | اَنۡفُسِهِمۡ |
| وہ ان کا دفاع کرتی ہے | سے | ہمارے سوا | نہیں | وہ طاقت رکھتے ہیں | مدد | ان کی جانیں |

تَمۡنَعُهُمۡ مِّنۡ دُوۡنِنَا ؕ لَا يَسۡتَطِيۡعُوۡنَ نَصۡرَ اَنۡفُسِهِمۡ

جو ہمارے مقابل پر ان کا دفاع کرسکیں؟ وہ تو خود اپنی مدد کی بھی استطاعت نہیں رکھتے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | هُمۡ | مِّنَّا | يُصۡحَبُوۡنَ | بَلۡ | مَتَّعۡنَا | هٰٓؤُلَآءِ |
| اور | نہ | وہ | ہماری طرف سے | وہ ساتھ دیئے جائیں گے | بلکہ | ہم نے فائدہ دیا | یہ (جمع) |

وَلَا هُمۡ مِّنَّا يُصۡحَبُوۡنَ ﴿44﴾ بَلۡ مَتَّعۡنَا هٰٓؤُلَآءِ

اور نہ ہی ہماری طرف سے ان کا ساتھ دیا جائے گا۔ بلکہ ہم نے ان کو بھی

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اٰبَآءَهُمۡ | حَتّٰى | طَالَ | عَلَيۡهِمُ | الۡعُمُرُ | اَ | فَلَا | يَرَوۡنَ |
| اور | ان کے باپ دادے | یہاں تک کہ | وہ لمبا ہو گیا | ان پر | عمر | کیا | پس نہیں | وہ دیکھتے ہیں |

وَاٰبَآءَهُمۡ حَتّٰى طَالَ عَلَيۡهِمُ الۡعُمُرُ ؕ اَفَلَا يَرَوۡنَ

اور ان کے آباء واجداد کو بھی کچھ فائدہ پہنچایا یہاں تک کہ عمر اُن پر دراز ہو گئی۔ پس کیا وہ نہیں دیکھتے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنَّا | نَاۡتِى | الۡاَرۡضَ | نَنۡقُصُهَا | مِنۡ | اَطۡرَافِهَا | اَ | فَهُمُ | الۡغٰلِبُوۡنَ |
| کہ ہم | ہم آتے ہیں | زمین | ہم اسے گھٹاتے ہیں | سے | اس کے کنارے | کیا | پس وہ | غالب آنے والے |

اَنَّا نَاۡتِى الۡاَرۡضَ نَنۡقُصُهَا مِنۡ اَطۡرَافِهَا ؕ اَفَهُمُ الۡغٰلِبُوۡنَ ﴿45﴾

کہ ہم زمین کو اس کے کناروں سے گھٹاتے چلے آتے ہیں؟ تو کیا وہ پھر بھی غالب آسکتے ہیں؟

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلۡ | اِنَّمَآ | اُنۡذِرُكُمۡ | بِالۡوَحۡىِ | وَ | لَا | يَسۡمَعُ | الصُّمُّ | الدُّعَآءَ |
| تو کہہ دے | محض | میں تمہیں ڈراتا ہوں | وحی کے ساتھ | اور | نہیں | وہ سنتا ہے | بہرہ | دعا، پکار |

قُلۡ اِنَّمَآ اُنۡذِرُكُمۡ بِالۡوَحۡىِ ۖ وَلَا يَسۡمَعُ الصُّمُّ الدُّعَآءَ

تُو کہہ دے کہ میں تو تمہیں محض وحی کے ذریعہ متنبہ کرتا ہوں اور بہرے لوگ بلاوا نہیں سنتے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِذَا مَا | يُنۡذَرُوۡنَ | وَلَئِنۡ | مَّسَّتۡهُمۡ | نَفۡحَةٌ | مِّنۡ | عَذَابِ | رَبِّكَ |
| جب کبھی | وہ ڈرائے جاتے ہیں | اور اگر | اُس نے انہیں چھوا | جھونکا، لپٹ | سے | عذاب | تیرا ربّ |

اِذَا مَا يُنۡذَرُوۡنَ ﴿46﴾ وَلَئِنۡ مَّسَّتۡهُمۡ نَفۡحَةٌ مِّنۡ عَذَابِ رَبِّكَ

جب وہ ڈرائے جاتے ہیں۔ اور اگر انہیں تیرے ربّ کے عذاب کی کوئی لپٹ چھوئے گی

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَيَقُوْلُنَّ | يٰوَيْلَنَآ | اِنَّا | كُنَّا | ظٰلِمِيْنَ | وَ | نَضَعُ | الْمَوَازِيْنَ | الْقِسْطَ |
| وہ ضرور کہیں گے | وائے افسوس ہم پر | یقیناً ہم | ہم تھے | ظلم کرنے والے | اور | ہم رکھتے ہیں | ترازو | انصاف |

لَيَقُوْلُنَّ يٰوَيْلَنَآ اِنَّا كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ﴿47﴾ وَنَضَعُ الْمَوَازِيْنَ الْقِسْطَ

تو ضرور کہیں گے کہ وائے ہماری ہلاکت! ہم یقیناً ظلم کرنے والے تھے۔ اور ہم انصاف کے ترازو نصب کریں گے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لِيَوْمِ | الْقِيٰمَةِ | فَلَا | تُظْلَمُ | نَفْسٌ | شَيْـًٔا | وَ | اِنْ | كَانَ |
| دن کے لئے | قیامت | پس نہ | وہ ظلم کی جائے گی | نفس، جان | کچھ بھی | اور | اگر | وہ تھا |

لِيَوْمِ الْقِيٰمَةِ فَلَا تُظْلَمُ نَفْسٌ شَيْـًٔا ؕ وَاِنْ كَانَ

قیامت کے دن کی خاطر۔ پس کسی جان پر ذرا بھی ظلم نہیں کیا جائے گا۔ خواہ

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِثْقَالَ | حَبَّةٍ | مِّنْ | خَرْدَلٍ | اَتَيْنَا بِهَا | وَ | كَفٰى بِنَا | حٰسِبِيْنَ |
| برابر | دانہ | سے | رائی | ہم اسے ساتھ لائے | اور | ہم کافی ہیں | حساب لینے والے |

مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ اَتَيْنَا بِهَا ؕ وَكَفٰى بِنَا حٰسِبِيْنَ ﴿48﴾

رائی کے دانے کے برابر بھی کچھ ہو تو ہم اسے لا حاضر کریں گے اور ہم حساب لینے کے لحاظ سے کافی ہیں۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَقَدْ | اٰتَيْنَا | مُوْسٰى | وَ | هٰرُوْنَ | الْفُرْقَانَ | وَ | ضِيَآءً |
| اور | یقیناً | ہم نے دیا | موسیٰ | اور | ہارون | فرقان | اور | روشنی |

وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ الْفُرْقَانَ وَضِيَآءً

اور یقیناً ہم نے موسیٰ اور ہارون کو فرقان اور روشنی

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | ذِكْرًا | لِّلْمُتَّقِيْنَ | الَّذِيْنَ | يَخْشَوْنَ | رَبَّهُمْ | بِالْغَيْبِ |
| اور | ذکر | متقیوں کے لئے | وہ لوگ | وہ ڈرتے ہیں | ان کا ربّ | غیب سے |

وَّذِكْرًا لِّلْمُتَّقِيْنَ ﴿49﴾ الَّذِيْنَ يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَيْبِ

اور متقیوں کے لئے ذکر عطا کیا۔ (یعنی) ان لوگوں کے لئے جو اپنے ربّ سے غیب میں ڈرتے رہتے ہیں

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هُمْ | مِّنَ | السَّاعَةِ | مُشْفِقُوْنَ | وَ | هٰذَا | ذِكْرٌ | مُّبٰرَكٌ | اَنْزَلْنٰهُ |
| اور | وہ | سے | گھڑی، قیامت | ڈرنے والے | اور | یہ | ذکر | مبارک | ہم نے اسے نازل کیا |

وَهُمْ مِّنَ السَّاعَةِ مُشْفِقُوْنَ ﴿50﴾ وَهٰذَا ذِكْرٌ مُّبٰرَكٌ اَنْزَلْنٰهُ ؕ

اور ساعت کا خوف رکھتے ہیں۔ اور یہ برکت دیا ہوا ذکر ہے جسے ہم نے اتارا ہے،

ع 4 9 4

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَفَانْتُمْ | لَهٗ | مُنْكِرُوْنَ | وَ | لَقَدْ | اٰتَيْنَآ | اِبْرٰهِيْمَ | رُشْدَهٗ |
| کیاپس تم | اس کا | انکار کرنے والے | اور | یقیناً | ہم نے دیا | ابراہیم | اس کی رُشد، ہدایت |

اَفَانْتُمْ لَهٗ مُنْكِرُوْنَ ﴿51﴾ وَلَقَدْ اٰتَيْنَآ اِبْرٰهِيْمَ رُشْدَهٗ

تو کیا تم اس کا انکار کر رہے ہو؟ اور یقیناً ہم نے ابراہیم کو پہلے ہی سے اُس کی رُشد عطا کی تھی

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِنْ | قَبْلُ | وَ | كُنَّا | بِهٖ | عٰلِمِيْنَ | اِذْ | قَالَ | لِاَبِيْهِ |
| سے | پہلے | اور | ہم تھے | اس کے ساتھ | جاننے والے | جب | اس نے کہا | اس کے باپ سے |

مِنْ قَبْلُ وَكُنَّا بِهٖ عٰلِمِيْنَ ﴿52﴾ اِذْ قَالَ لِاَبِيْهِ

اور ہم اُس کے بارہ میں خوب علم رکھتے تھے۔ جب اس نے اپنے باپ سے

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | قَوْمِهٖ | مَا | هٰذِهِ | التَّمَاثِيْلُ | الَّتِيْٓ | اَنْتُمْ | لَهَا | عٰكِفُوْنَ |
| اور | اس کی قوم | کیا | یہ | بُت (جمع) | وہ جو | تم (جمع) | اس کے لئے | جم کر بیٹھنے والے |

وَقَوْمِهٖ مَا هٰذِهِ التَّمَاثِيْلُ الَّتِيْٓ اَنْتُمْ لَهَا عٰكِفُوْنَ ﴿53﴾

اور اس کی قوم سے کہا یہ بُت کیا چیز ہیں جن کی خاطر تم وقف ہوئے بیٹھے ہو؟

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَالُوْا | وَجَدْنَآ | اٰبَآءَنَا | لَهَا | عٰبِدِيْنَ |
| انہوں نے کہا | ہم نے پایا | ہمارے باپ دادے | اس کے لئے | عبادت کرنے والے |

قَالُوْا وَجَدْنَآ اٰبَآءَنَا لَهَا عٰبِدِيْنَ ﴿54﴾

انہوں نے کہا ہم نے اپنے باپ دادا کو ان کی پوجا کرتے ہوئے پایا۔

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | لَقَدْ | كُنْتُمْ | اَنْتُمْ | وَ | اٰبَآؤُكُمْ | فِيْ | ضَلٰلٍ | مُّبِيْنٍ |
| اس نے کہا | یقیناً | تم تھے | تم (جمع) | اور | تمہارے باپ دادے | میں | گمراہی | کھلی کھلی |

قَالَ لَقَدْ كُنْتُمْ اَنْتُمْ وَاٰبَآؤُكُمْ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿55﴾

اس نے کہا تو پھر تم بھی اور تمہارے باپ دادا بھی کھلی کھلی گمراہی میں مبتلا رہے۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوْٓا | اَ | جِئْتَنَا | بِالْحَقِّ | اَمْ | اَنْتَ | مِنَ | اللّٰعِبِيْنَ |
| انہوں نے کہا | کیا | تو ہمارے پاس آیا | حق کے ساتھ | یا | تو | سے | شغل کرنے والے |

قَالُوْٓا اَجِئْتَنَا بِالْحَقِّ اَمْ اَنْتَ مِنَ اللّٰعِبِيْنَ ﴿56﴾

انہوں نے کہا کیا تو ہمارے پاس کوئی حق لایا ہے یا تُو محض شغل کرنے والوں میں سے ہے؟

| قَالَ | بَلْ | رَّبُّكُمْ | رَبُّ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | بلکہ | تمہارا ربّ | ربّ | آسمان (جمع) | اور | زمین |

قَالَ بَلْ رَّبُّكُمْ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ

اس نے کہا بلکہ تمہارا ربّ آسمانوں اور زمین کا ربّ ہے

| الَّذِیْ | فَطَرَهُنَّ | وَ | اَنَا | عَلٰی ذٰلِكُمْ | مِّنَ | الشّٰهِدِیْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ جو | اس نے انہیں پیدا کیا | اور | مَیں | اس پر | سے | گواہی دینے والے |

الَّذِیْ فَطَرَهُنَّ ۖ وَ اَنَا عَلٰی ذٰلِكُمْ مِّنَ الشّٰهِدِیْنَ ﴿57﴾

جس نے ان کو پیدا کیا اور میں تمہارے لئے اس پر گواہی دینے والوں میں سے ہوں۔

| وَ | تَاللّٰهِ | لَاَكِیْدَنَّ | اَصْنَامَكُمْ | بَعْدَ | اَنْ | تُوَلُّوْا | مُدْبِرِیْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ کی قسم | ضرور میں تدبیر کروں گا | تمہارے بُت | بعد | کہ | تم پھرو | پیٹھ پھیرنے والے |

وَ تَاللّٰهِ لَاَكِیْدَنَّ اَصْنَامَكُمْ بَعْدَ اَنْ تُوَلُّوْا مُدْبِرِیْنَ ﴿58﴾

اور خدا کی قسم! میں ضرور تمہارے بتوں سے کچھ تدبیر کروں گا بعد اس کے کہ تم پیٹھ پھیرتے ہوئے چلے جاؤ گے۔

| فَجَعَلَهُمْ | جُذٰذًا | اِلَّا | كَبِیْرًا | لَّهُمْ | لَعَلَّهُمْ | اِلَیْهِ | یَرْجِعُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس اس نے ان کو بنا دیا | ٹکڑے ٹکڑے | مگر | بڑا | ان کے لئے | شاید کہ وہ | اس کی طرف | وہ رجوع کرتے ہیں |

فَجَعَلَهُمْ جُذٰذًا اِلَّا كَبِیْرًا لَّهُمْ لَعَلَّهُمْ اِلَیْهِ یَرْجِعُوْنَ ﴿59﴾

پس اس نے ان کو ٹکڑے ٹکڑے کر دیا سوائے ان کے سردار کے تاکہ وہ اس کی طرف رجوع کریں۔

| قَالُوْا | مَنْ | فَعَلَ | هٰذَا | بِاٰلِهَتِنَاۤ | اِنَّهٗ | لَمِنَ | الظّٰلِمِیْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | کون | اس نے کیا | یہ | ہمارے معبودوں کے ساتھ | یقیناً وہ | ضرور میں سے | ظلم کرنے والے |

قَالُوْا مَنْ فَعَلَ هٰذَا بِاٰلِهَتِنَاۤ اِنَّهٗ لَمِنَ الظّٰلِمِیْنَ ﴿60﴾

انہوں نے کہا ہمارے معبودوں سے یہ کس نے کیا ہے؟ یقیناً وہ ظالموں میں سے ہے۔

| قَالُوْا | سَمِعْنَا | فَتًی | یَّذْكُرُهُمْ | یُقَالُ | لَهٗۤ | اِبْرٰهِیْمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | ہم نے سنا | نوجوان | وہ ان کا ذکر کرتا ہے | کہا جاتا ہے | اس کے لئے | ابراہیم |

قَالُوْا سَمِعْنَا فَتًی یَّذْكُرُهُمْ یُقَالُ لَهٗۤ اِبْرٰهِیْمُ ﴿61﴾ؕ

انہوں نے کہا ہم نے ایک نوجوان کو سنا تھا جو اُن کا ذکر کر رہا تھا۔ اُسے ابراہیم کہتے ہیں۔

| قَالُوْا | فَاْتُوْا | بِهٖ | عَلٰٓى | اَعْيُنِ | النَّاسِ | لَعَلَّهُمْ | يَشْهَدُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | پس تم آؤ | اس کے ساتھ | سامنے، اوپر | آنکھیں | لوگ | تا کہ وہ | وہ دیکھتے ہیں |

قَالُوْا فَاْتُوْا بِهٖ عَلٰٓى اَعْيُنِ النَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَشْهَدُوْنَ ﴿62﴾

انہوں نے کہا پس اُسے لوگوں کی نظروں کے سامنے لے آؤ تا کہ وہ دیکھ لیں۔

| قَالُوْٓا | ءَ | اَنْتَ | فَعَلْتَ | هٰذَا | بِاٰلِهَتِنَا | يٰٓاِبْرٰهِيْمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | کیا | تو | تونے کیا | یہ | ہمارے معبودوں کے ساتھ | اے ابراہیم |

قَالُوْٓا ءَاَنْتَ فَعَلْتَ هٰذَا بِاٰلِهَتِنَا يٰٓاِبْرٰهِيْمُ ﴿63﴾

انہوں نے کہا کیا تونے ہمارے معبودوں سے یہ کچھ کیا ہے؟ اے ابراہیم!

| قَالَ | بَلْ | فَعَلَهٗ | كَبِيْرُهُمْ | هٰذَا | فَسْـَٔلُوْهُمْ | اِنْ | كَانُوْا | يَنْطِقُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | بلکہ | اس نے اسے کیا | ان کا بڑا | یہ | پس تم ان سے پوچھو | اگر | وہ ہیں | وہ بولتے ہیں |

قَالَ بَلْ فَعَلَهٗ ۖ كَبِيْرُهُمْ هٰذَا فَسْـَٔلُوْهُمْ اِنْ كَانُوْا يَنْطِقُوْنَ ﴿64﴾

اس نے کہا بلکہ ان کے اس سردار نے یہ کام کیا ہے۔ پس ان سے پوچھ لو اگر وہ بول سکتے ہیں۔

| فَرَجَعُوْٓا | اِلٰٓى | اَنْفُسِهِمْ | فَقَالُوْٓا | اِنَّكُمْ | اَنْتُمُ | الظّٰلِمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ لوٹے | طرف | ان کے نفس | پس انہوں نے کہا | یقیناً تم | تم (جمع) | ظلم کرنے والے |

فَرَجَعُوْٓا اِلٰٓى اَنْفُسِهِمْ فَقَالُوْٓا اِنَّكُمْ اَنْتُمُ الظّٰلِمُوْنَ ۙ﴿65﴾

پھر وہ اپنے ساتھیوں کی طرف چلے گئے اور کہا کہ یقیناً تم ہی ظالم ہو۔

| ثُمَّ | نُكِسُوْا | عَلٰى | رُءُوْسِهِمْ | لَقَدْ | عَلِمْتَ | مَا | هٰٓؤُلَآءِ | يَنْطِقُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | وہ اوندھے کئے گئے | پر | ان کے سر | یقیناً | تونے جان لیا | نہیں | یہ (جمع) | وہ بولتے ہیں |

ثُمَّ نُكِسُوْا عَلٰى رُءُوْسِهِمْ ۚ لَقَدْ عَلِمْتَ مَا هٰٓؤُلَآءِ يَنْطِقُوْنَ ﴿66﴾

پس وہ سر بہ گریباں کر دیئے گئے (اور بولے) تُو یقیناً جانتا ہے کہ یہ کلام نہیں کرتے۔

| قَالَ | اَفَتَعْبُدُوْنَ | مِنْ | دُوْنِ | اللّٰهِ | مَا | لَا | يَنْفَعُكُمْ | شَيْـًٔا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | پس کیا تم عبادت کرتے ہو | سے | سواء | اللہ | جو | نہیں | وہ تمہیں فائدہ دیتا ہے | کچھ بھی |

قَالَ اَفَتَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَنْفَعُكُمْ شَيْـًٔا

اس نے کہا پھر کیا تم اللہ کے سوا اس کی عبادت کرتے ہو جو نہ تمہیں ذرہ بھر فائدہ پہنچا سکتا ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | لَا | يَضُرُّكُمْ | اُفٍّ | لَّكُمْ | وَ | لِمَا | تَعْبُدُوْنَ |
| اور | نہ | وہ تم کو نقصان دیتا ہے | افسوس، تف | تمہارے لئے | اور | اس کیلئے جو | تم عبادت کرتے ہو |

وَّلَا يَضُرُّكُمْ ﴿67﴾ اُفٍّ لَّكُمْ وَلِمَا تَعْبُدُوْنَ

اور نہ تمہیں نقصان پہنچا سکتا ہے؟ تُف ہے تم پر اور اس پر جس کی تم اللہ کے سوا عبادت کرتے ہو۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ | دُوْنِ | اللّٰهِ | اَفَلَا | تَعْقِلُوْنَ |
| سے | سوا | اللہ | کیا پس نہیں | تم عقل کرتے ہو |

مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿68﴾

پس کیا تم عقل نہیں کرتے؟

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوْا | حَرِّقُوْهُ | وَ | انْصُرُوْۤا | اٰلِهَتَكُمْ | اِنْ | كُنْتُمْ | فٰعِلِيْنَ |
| انہوں نے کہا | تم اسے جلادو | اور | تم مدد کرو | تمہارے معبود | اگر | تم ہو | کرنے والے |

قَالُوْا حَرِّقُوْهُ وَانْصُرُوْۤا اٰلِهَتَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ فٰعِلِيْنَ ﴿69﴾

انہوں نے کہا اس کو جلا ڈالو اور اپنے معبودوں کی مدد کرو اگر تم کچھ کرنے والے ہو۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْنَا | يٰنَارُ | كُوْنِيْ | بَرْدًا | وَّ | سَلٰمًا | عَلٰۤى | اِبْرٰهِيْمَ |
| ہم نے کہا | اے آگ | تو ہو جا | ٹھنڈا | اور | سلامتی | پر | ابراہیم |

قُلْنَا يٰنَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰۤى اِبْرٰهِيْمَ ﴿70﴾

ہم نے کہا اے آگ! تُو ٹھنڈی پڑ جا اور سلامتی بن جا ابراہیم پر۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَرَادُوْا | بِهٖ | كَيْدًا | فَجَعَلْنٰهُمُ | الْاَخْسَرِيْنَ |
| اور | انہوں نے ارادہ کیا | اس کے ساتھ | چال، تدبیر | پس ہم نے ان کو بنایا | سب سے زیادہ خسارہ پانے والے |

وَاَرَادُوْا بِهٖ كَيْدًا فَجَعَلْنٰهُمُ الْاَخْسَرِيْنَ ﴿71﴾

اور انہوں نے اُس سے ایک چال چلنے کا ارادہ کیا تو ہم نے خود انہی کو کلیۃً نامراد کر دیا۔

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | نَجَّيْنٰهُ | وَ | لُوْطًا | اِلَى | الْاَرْضِ | الَّتِيْ | بٰرَكْنَا | فِيْهَا | لِلْعٰلَمِيْنَ |
| اور | ہم نے اسے نجات دی | اور | لوط | طرف | زمین | وہ جو | ہم نے برکت دی | اس میں | تمام جہانوں کیلئے |

وَنَجَّيْنٰهُ وَلُوْطًا اِلَى الْاَرْضِ الَّتِيْ بٰرَكْنَا فِيْهَا لِلْعٰلَمِيْنَ ﴿72﴾

اور ہم نے اسے اور لوط کو ایک ایسی زمین کی طرف نجات دی جس میں ہم نے تمام جہانوں کے لئے برکت رکھی تھی۔

| وَ | وَهَبۡنَا | لَهٗۤ | اِسۡحٰقَ | وَ | يَعۡقُوۡبَ | نَافِلَةً |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے عطا کیا | اس کے لئے | اسحاق | اور | یعقوب | پوتا |

وَوَهَبۡنَا لَهٗۤ اِسۡحٰقَ ؕ وَيَعۡقُوۡبَ نَافِلَةً ؕ

اور اُسے ہم نے اسحاق عطا کیا اور پوتے کے طور پر یعقوب۔

| وَ | كُلًّا | جَعَلۡنَا | صٰلِحِيۡنَ | وَ | جَعَلۡنٰهُمۡ | اَئِمَّةً |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | سب | ہم نے بنایا | پاکباز/صالحین | اور | ہم نے ان کو بنایا | امام (جمع) |

وَكُلًّا جَعَلۡنَا صٰلِحِيۡنَ ﴿73﴾ وَجَعَلۡنٰهُمۡ اَئِمَّةً

اور سب کو ہم نے پاکباز بنایا تھا۔ اور ہم نے انہیں ایسے امام بنایا

| يَّهۡدُوۡنَ | بِاَمۡرِنَا | وَ | اَوۡحَيۡنَاۤ | اِلَيۡهِمۡ | فِعۡلَ | الۡخَيۡرٰتِ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ ہدایت دیتے ہیں | ہمارے حکم کے ساتھ | اور | ہم نے وحی کی | ان کی طرف | فعل کرنا/عمل کرنا | نیکیاں | اور |

يَّهۡدُوۡنَ بِاَمۡرِنَا وَاَوۡحَيۡنَاۤ اِلَيۡهِمۡ فِعۡلَ الۡخَيۡرٰتِ وَ

جو ہمارے حکم سے ہدایت دیتے تھے اور ہم انہیں اچھی باتیں کرنے اور

| اِقَامَ | الصَّلٰوةِ | وَ | اِيۡتَآءَ | الزَّكٰوةِ | وَ | كَانُوۡا | لَنَا | عٰبِدِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قائم کرنا | نماز | اور | دینا | زکوۃ | اور | وہ تھے | ہمارے لئے | عبادت کرنے والے |

اِقَامَ الصَّلٰوةِ وَاِيۡتَآءَ الزَّكٰوةِ ۚ وَكَانُوۡا لَنَا عٰبِدِيۡنَ ۙ﴿74﴾

نماز قائم کرنے اور زکوۃ دینے کی وحی کرتے تھے۔ اور وہ ہماری عبادت کرنے والے تھے۔

| وَ | لُوۡطًا | اٰتَيۡنٰهُ | حُكۡمًا | وَّ | عِلۡمًا | وَّ | نَجَّيۡنٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | لوط | ہم نے اسے دیا | حکمت | اور | علم | اور | ہم نے اسے نجات دی |

وَلُوۡطًا اٰتَيۡنٰهُ حُكۡمًا وَّعِلۡمًا وَّنَجَّيۡنٰهُ

اور لوط کو ہم نے حکمت اور علم عطا کئے اور ہم نے اسے ایسی بستی سے نجات بخشی

| مِنَ | الۡقَرۡيَةِ | الَّتِىۡ | كَانَتۡ | تَّعۡمَلُ | الۡخَبٰٓئِثَ |
|---|---|---|---|---|---|
| سے | بستی | وہ جو | وہ تھی | وہ کرتی ہے | پلید کام |

مِنَ الۡقَرۡيَةِ الَّتِىۡ كَانَتۡ تَّعۡمَلُ الۡخَبٰٓئِثَ ؕ

جو پلید کام کیا کرتی تھی۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّهُمْ | كَانُوْا | قَوْمَ | سَوْءٍ | فٰسِقِيْنَ |
| یقیناً وہ | وہ تھے | قوم | بُری | نافرمان (جمع) |

اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمَ سَوْءٍ فٰسِقِيْنَ ﴿75﴾

یقیناً وہ ایک بڑی بدی میں مبتلا بدکار لوگ تھے۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَدْخَلْنٰهُ | فِيْ | رَحْمَتِنَا | اِنَّهٗ | مِنَ | الصّٰلِحِيْنَ |
| اور | ہم نے اسے داخل کیا | میں | ہماری رحمت | یقیناً وہ | سے | صالحین/ پاکباز |

5 ع 25 5

وَاَدْخَلْنٰهُ فِيْ رَحْمَتِنَا ۭ اِنَّهٗ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿76﴾

اور ہم نے اسے اپنی رحمت میں داخل کیا۔ یقیناً وہ صالحین میں سے تھا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | نُوْحًا | اِذْ | نَادٰى | مِنْ | قَبْلُ | فَاسْتَجَبْنَا | لَهٗ |
| اور | نوح | جب | اس نے پکارا | سے | پہلے | پس ہم نے قبول کرلیا | اسے |

وَنُوْحًا اِذْ نَادٰى مِنْ قَبْلُ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ

اور نوح (کا بھی ذکر کر) جب قبل ازیں اُس نے پکارا تو ہم نے اسے اس کی پکار کا جواب دیا

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَنَجَّيْنٰهُ | وَ | اَهْلَهٗ | مِنَ | الْكَرْبِ | الْعَظِيْمِ |
| پس ہم نے اسے نجات دی | اور | اس کے گھر والے | سے | کرب، تکلیف | بہت بڑی |

فَنَجَّيْنٰهُ وَاَهْلَهٗ مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِيْمِ ﴿77﴾

اور اسے اور اس کے اہل کو ایک بڑی بے چینی سے نجات بخشی۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | نَصَرْنٰهُ | مِنَ | الْقَوْمِ | الَّذِيْنَ | كَذَّبُوْا | بِاٰيٰتِنَا |
| اور | ہم نے اس کی مدد کی | سے | قوم | وہ لوگ | انہوں نے جھٹلایا | ہماری آیات کو |

وَنَصَرْنٰهُ مِنَ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ۭ

اور ہم نے اُس کی اُن لوگوں کے مقابل مدد کی جنہوں نے ہماری آیات کو جھٹلا دیا تھا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّهُمْ | كَانُوْا | قَوْمَ | سَوْءٍ | فَاَغْرَقْنٰهُمْ | اَجْمَعِيْنَ |
| یقیناً وہ | وہ تھے | قوم | بُری | پس ہم نے ان کو غرق کردیا | سب کے سب |

اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمَ سَوْءٍ فَاَغْرَقْنٰهُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿78﴾

یقیناً وہ ایک بڑی بدی میں مبتلا لوگ تھے پس ہم نے ان سب کو غرق کردیا۔

